# ۶۲ درود فوائد کثیرہ

یہ درود پانچ سعادتوں کا حامل ہے: ۱۔ جو شخص یہ درود کثرت سے پڑھے اللہ اسے دنیا اور آخرت کے ہر کام میں کامیابی عطا فرماتا ہے۔ ۲۔ جو شخص اسے سوتے وقت روزانہ ۱۱ مرتبہ پڑھے وہ اتباع سنت اور اطاعت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کرنے لگے گا۔ ۳۔ اور جو شخص اسے روزانہ کم از کم ایک بار پڑھے وہ روز قیامت کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے قریبی لوگوں میں سے ہوگا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم اس کی شفاعت کریں گے۔ ۴۔ یہ درود پڑھنے والے کو چوتھی سعادت یہ حاصل ہوگی کہ وہ جنت میں جائے گا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حوض کوثر سے پانی پئے گا۔ ۵۔ اس درود پاک کا سب سے بڑا فائدہ یہ ہے جو شخص ہر پیر کو ۱۰۰ مرتبہ پڑھ کر اپنے فوت شدہ حضرات کو بخشے گا اللہ اس درود کی برکت سے ان کی مغفرت فرمائے گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

اے اللہ درود بھیج ہمارے آقا و مولا محمد پر اور

عَلٰی اٰلِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیَّتِہٖ عَدَدَ اَنْفَاسِ اُمَّتِہٖ

آپ کی آل پر اور آپ کی ازواج پر اور آپ کی اولاد پر بشمار آپ کی امت کے سانسوں کے

اَللّٰھُمَّ بِبَرَکَۃِ الصَّلٰوۃِ عَلَیْہِ اجْعَلْنَا بِالصَّلٰوۃِ

اے اللہ آپ پر درود کی برکت سے ہم کو آپ پر درود بھیجنے میں

عَلَیْہِ مِنَ الْفَآئِزِیْنَ وَعَلٰی حَوْضِہٖ مِنَ الْوَارِدِیْنَ

کامیاب لوگوں میں سے فرما اور آپ کے حوض پر آنے والوں اور پینے

الشَّارِبِیْنَ ○ وَبِسُنَّتِہٖ وَطَاعَتِہٖ مِنَ الْعَامِلِیْنَ ○

والوں سے فرما اور آپ کی سنت پر اور اطاعت پر عمل کرنے والوں سے فرما

وَلَا تَحُلْ بَیْنَنَا وَبَیْنَہٗ یَوْمَ الْقِیٰمَۃِ یَا رَبَّ

اور ہمارے درمیان اور حضور کے درمیان قیامت کے دن کسی چیز کو حائل نہ کر یا رب

الْعَالَمِیْنَ ○ وَاغْفِرْ لَنَا وَلِوَالِدَیْنَا وَلِجَمِیْعِ

العالمین اور بخش دے ہمیں اور ہمارے والدین کو اور تمام

الْمُسْلِمِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ○

مسلمانوں کو الحمد للہ رب العالمین